Church reformers, locked in conflict with ecclesiastical and secular opponents, turned to the knights of the Christian West for assistance. Pope Urban's message to the faithful at clermont is believed to have been the synthesis of ideas and practices already in existence-.)holy war, pilgrimage, the indulgence" (1986:1

On the level of archaeological analysis, however, things look quite different, especially if, following Michel Foucault, we suspend the overriding search for historical unities. First of all, we can see from his official correspondence that Gregory VII is clearly casting the Saracens as a threat to individual Christians-even "many thousand Christians" -but never as an existential danger to Christendom as whole. Second, he is often confused about the nature of the enemy and assigns the adversary, whether described as "pagan" or "Saracen," no particular ideological content beyond a general hostility to Christian interests. For example, he accuses the "pagans" who now rule most of Spain of "ignorance of God" (1990:6-7(, clearly not recognizing their direct religious and ethnic affinities with the Muslim .Arabs and Berbers of North Africa, home to his interlocutor Anazir

More confusion arises when we see how Gregory elsewhere distinguishes Saracens and pagans as he bemoans the levels to which the church has sunk of late: "Its ancient colors are changed, and it has become the laughingstock, not only of the Devil, but of Jews, Saracens, and pagans" (1990:195(. He is also more than prepared to paint rivals closer to home-the Normans, the Lombards, or even the troublesome citizens of his adopted Rome-as far greater concerns than any pagan or Saracen and to blame Europe's secular rulers for fostering a culture of violence, instability, and war for profit: But now everyone, as if smitten with some horrible pestilence, is committing every kind of abominable crimes without any impelling cause. They regard neither divine nor human law; they make nothing of perjury, sacrilege, incest or mutual betrayal. Fellow citizens, relatives, even . brothers, capture one another for the sake of plunder, extort all the property of their victims and leave them to end their lives in misery, a thing unknown anywhere else on earth. Pilgrims going to or returning from the shrines of the Apostles are captured, thrust into prison, tortured worse than by any pagan and often held for a ransom greater than all they have. (39-40

Jonathan Lyons, Islam Through Western Eyes: From the Crusades to the war on Terrorism, Chapter 3, page 46 and 47, 2012, Columbia Press, USA. New York

عیسائی دنیا پر پوپ کے ظلم و تشدد **inquisition**، جادو گری کے الزام میں ہزاروں عورتوں کے قتل عام وغیرہ کے نتیجے میں جرمنی میں پروٹسٹنٹ ازم کا ظہور ہوا کیلون ازم اور پیورٹن ازم برطانیہ اور سوئٹزر لینڈ میں کیتھولک کلیسا کی حاکمیت کے خلاف بغاوت کے مظاہر تھے اس کے نتیجے میں پورے یورپ میں عیسائی مذہبی فرقوں کے درمیان سالہا سال تک خوفناک مذہبی جنگیں ہوئیں اسی عہد میں قوم پرست ریاستوں کا ظہور ہوا اور قومی چرچ بھی وجود میں آنے لگے کلیسا کی عالمی حیثیت مجروح ہوئی مذہبی بنیاد پر ریاستوں کے خاتمے کا معاہدہ آگیا مذہبی جنگیں بند ہوگئیں.

سولہویں صدی میں یوروپی عیسائی حکومتوں نے پوری دنیا پر یلغار کی اور دنیا کے بہت بڑے حصہ کو غلام بنالیا. کولونیل ازم کے ذریعے یوروپ میں سونے کے دریا بہنے لگے، مال و دولت کا سیلاب آگیا اسی سیلاب نے جدید سائنس و ٹیکنالوجی کے لیے وسائل کا انبار مہیا کردیا اور ایجادات کے فکری و نظری انقلاب کو عملی انقلاب میں تبدیل کردیا. عیسائی یوروپی جب دنیا بھر کو تاخت و تاراج کررہے تھے تو کلیسا نے انہیں کوئی سرزنش نہیں کی کلیسا کی جانب سے لوٹ مار کی اس حرام دولت پر کسی قسم کا رد عمل ظاہر نہیں کیا گیا یوروپ کے تقریباً ہر گھر نے لوٹ مارکی اس دولت سے استفادہ کیا. سرمایہ دارانہ شخصیت، معاشرت، حکومت،

ریاست کی تعمیر میں لوٹ مار کی اس دولت نے کلیدی کردار ادا کیا۔ جب وہ شخصیت، انفرادیت، معاشرت، ریاست، حکومت وجود میں آگئی جس کا اصل سبب پوپ اور چرچ کی غفلت تھا تو لبرل انقلاب نے عیسائی مذہبی حاکمیت کے خلاف زبردست بغاوت کردی دنیا دار دین کی پابندیاں کیسے برداشت کرسکتا ہے جب کلیسا نے لوگوں کے دنیا دار بننے پر کسی رد عمل، افسوس، دکھ کا اظہار نہیں کیا تو اس نے لوگوں کی گناہ گار زندگی کو عملاً سند جواز مہیا کردی...... انہیں لبرل آزاد خیال..... اخلاقیات سے بے پروا بنانے میں کلیسا نے مجرمانہ کردار ادا کیا اگر ہیبر ماس کے الفاظ مستعار لیے جائیں تو گرجا کی خاموشی مجرمانہ خاموشی (Criminal Silence) تھی۔ امریکہ و یوروپ کے لوگ روحانی طور پر دیوالیہ ہوچکے تھے کالونیل ازم کے ذریعے ان کے ضمیر سیاہ، غیرت، مذہب اخلاق سے محروم ہوگئے تھے جبر و تشدد اور دوسری قوموں پر بہیمانہ مظالم نے ان کی عیسوی مذہبی شناخت انفرادیت، مذہبیت، کو پارہ پارہ کردیا تھا مگر تاریخی روایتی طور پر وہ عیسائی ہی تھے لیکن ان کا طرزِ فکر، طرزِ حیات بدل چکا تھا اور کیتھولک عیسائی اخلاقیات کے ساتھ ہم آہنگ نہیں تھا لہٰذا اس خلاء کو جدید فلسفے نے پُر کردیا اور گناہ گار، خبیث زندگی کا، اخلاقی، علمی، منطقی، فلسفیانہ، عقلی جواز "آزادی" کے فلسفے کے ذریعے دیا گیا اس بدلے ہوئے انسان کی نفس پرستی کا مذہبی جواز پروٹسٹنٹ ازم نے دیا اور اس جدید مادہ پرست مذہب کی روشنی سے استفادہ کرتے ہوئے اسکاٹش انلائٹنمنٹ نے ارتکاز سرمایہ اور سرمایہ میں مسلسل اضافے کا فلسفیانہ جواز مہیا کیا تاکہ آزادی و لذت میں اضافہ کیا جاسکے۔ حالات ساز گار تھے موسم اچھا تھا لہٰذا آزادی، بے راہ روی، عقلیت پرستی، لذت پرستی، شہوت اندوزی نے مغرب کے تمام علاقوں میں جڑ پکڑ لی یہی جدیدیت کا تاریخی ارتقاء ہے جدیدیت کے وجود اس کے ارتقاء اور اس کے اظہار کے پس منظر کو جانے بغیر ہم جدیدیت کی حقیقت سے آگاہ نہیں ہوسکتے۔

## کانٹ اور اسکاٹش انلائٹنمنٹ جدیدت کی بینادیں ہیں یا مظاہر ؟ :

جدیدیت کے دو بڑے اور اہم ترین مظاہر کانٹ اور اسکاٹش انلائٹنمنٹ ہیں جدیدیت کے فکر کو کانٹ کے بغیر سمجھا نہیں جاسکتا ان دونوں مظاہر پر اصل غلبہ پروٹسٹنٹ ازم کا ہے کانٹ پروٹسٹنٹ عیسائی تھی اور اسکاٹش انلائٹنمنٹ بھی پروٹسٹنٹ ازم کے زیر اثر تھی جس کے ذریعے جدید معاشیات (ماڈرن اکنامکس) کا ظہور ہوا۔ اسکاٹش انلائٹنمنٹ کے ذریعے سادگی، فقر، درویشی، دنیا سے گریز اور کم سے کم تمتع کی تاریخی روحانی صفات کو قابل ملامت بنادیا گیا بہترین آدمی وہ ہے جو زیادہ سے زیادہ دولت رکھتا ہے لہٰذا جینٹل مین (Gentle man) اسکاٹش انلائٹنمنٹ میں اس شخص کو قرار دیا گیا جو دولت مند ہو یہ سبق پروٹسٹنٹ ازم نے دیا تھا کہ جو دنیا میں کامیاب ہے وہی آخرت میں بھی کامیاب ہوگا جو یہاں ناکام ہے اس کا آخرت میں کامیابی کا کوئی امکان نہیں ہے لہٰذا جدید معیشت نے انسان کا جو تصور پیش کیا وہ خالص مادہ پرستانہ ہے جس کا مقصد اپنے ذرائع آمدنی میں اضافہ ہے تا کہ اس سے وہ زیادہ سے زیادہ خواہشات پوری کرکے اپنی آزادی میں اضافہ کرسکے زندگی کے ہر شجر سے خوشی کے خوشے چن سکے اس کا مقصد لذت، معیار زندگی، میں مسلسل اور مستقل اضافہ ہے۔ اسی لیے جدیدیت میں سرمایہ اور آزادی لازم و ملزوم ہیں سرمایہ آزادی کے براہ راست متناسب ہے سرمایہ جتنا بڑھتا ہے آزادی کا دائرہ اتنا ہی وسیع ہوتا ہے آزادی کے دائرے کی وسعت لامحدود ہے کیتھولک ازم فقر وفاقہ، درویشی، رہبانیت، سادگی اور سیدھی سادی زندگی کو حضرت عیسیٰ اور دیگر انبیاء کی اتباع میں قابل فخر طرز زندگی کے طور پر پیش کرتا ہے لیکن کالونیل ازم کے بعد جب یوروپی لوگوں کا طرز زندگی، معاشرت، انفرادیت تبدیل ہوئی تو ان کی گناہگار زندگی کیتھولک ازم کے بجائے پروٹسٹنٹ ازم سے ہم آہنگ ہوگئی لہٰذا لوگ یا تو دہریے، ملحد مذاہب سے آزاد ہوگئے یا کیتھولک ازم سے نکل کر لوتھر کی عیسائیت میں داخل ہوگے جہاں ہر شخص کو انجیل کی تشریح کا اختیار تھا کیتھولک کلیسا کی غفلت، لا پروابی اور کالونائزیشن کے خلاف دانستہ خاموشی نے آزادی، ترقی اور معیار زندگی میں مسلسل و مستقل اضافے کی اقدار کو یورپ کے عیسائیوں کے لیے ایک فطری طرز زندگی بنانے میں اہم کردار ادا کیا۔

## جدیدیت کے باوا آدم :

جدیدیت کے اہم مفکرین ڈیکارٹ، اسپینوزا، لائبنز، لاک، برکلے، ہیوم، ہیگل مارکس، فختے، روسو، والٹیر، ٹاکو ویلی ہابس، کانٹ وغیرہ ہینکانٹ نے ہیوم سے اثر پذیر ہو کر تجربیت و عقلیت کے آمیزے سے وہ فلسفہ علم پیش کیا جس کے نتیجے میں سائنٹفک میتھڈ کے معیار پر نہ اترنے والے علوم علم کی اقلیم سے خارج کردیے گئے اس نے ما بعد الطبیعیات کا انکار نہیں کیا صرف یہ کہا کہ ہمارے پاس وہ ذرائع اسباب وسائل ہی نہیں ہیں جن سے ہم ماوراء طبیعیاتی امور تک رسائی حاصل کرسکیں۔ جدیدیت کو سمجھنے کے لیے درج ذیل کتابوں کا مطالعہ فائدہ مند رہے گا۔

1) The dilecties of Enlightement Adarno

2) One dimensional man. Marcuse

3) what is enlightement. Kant (Article

4) What is enlightenment? Focault (Article)

5) Cultural Contradictions of Capitalism Danial bell

6) The betrayal of Tradition Hana Arent.

انسانی عظیم الرفت پرواز :

اٹھارہویں صدی سے پہلے دنیا قدیم تھی جو اٹھارہویں صدی کے بعد ایک دم جدید ہوگئی اس جدید دنیا کے بنیادی اعتقادات، نظریات، ایمانیات کیا تھے مختصراً دیکھ لیتے ہیں۔

جدید انسان اٹھارہویں صدی سے قبل/جدید انسان اٹھارہویں صدی کے بعد

1. ہر تہذیب کا انسان کسی نہ کسی بالاتر و برتر اعلیٰ ہستی کی پرستش کرتا تھا۔ / اب انسان خود اپنی پرستش کرنے لگا۔

2. علم باہر سے، خارجی ذریعے سے، روایت سے، وحی سے یا آسمان سے آتا تھا۔ / علم خود انسان سے عقل سے میسرآنے لگا۔

3. انسان علم کے لیے خارج کا محتاج تھا۔ / انسان علم کے لیے کسی خارج کا نہیں صرف داخل کا، عقلیت کا محتاج ہے۔

4. کائنات خدا کا مرکز تھی۔ / کائنات انسان کا مرکز ہوگئی۔

5. اصل علم حقیقت الحقائق کا علم تھا۔ / اصل علم سرمایے میں اضافے کا علم قرار پایا۔

6. ما بعد الطبیعیات پہلے تھی علمیت مابعد الطبیعیات سے نکلتی تھی۔ / علمیت پہلے آگئی کہ ہمارے ذرائع علم کیا ہیں اور ہم ان سے کیا جان سکتے ہیں کیا نہیں جان سکتے اس علمیت سے ما بعد الطبیعیات نکالی گئی لہٰذا ما بعد الطبیعیات کا علم علمیت کے دائرے سے باہر ہوگیا اور جہالت شمار کیا گیا۔

7. انسان روشنی رہنمائی کے لیے خارج، آسمان، وحی، نبی، بڑے آدمی کی طرف دیکھتا تھاکیونکہ ہر آدمی علم میں خود کفیل نہ تھا۔ / انسان اپنی رہنمائی کے لیے صرف اپنی طرف دیکھنے کا پابند ہوا تمام خارجی ذرائع علم لا یعنی ٹھہرے انسان پیغمبر باطن کے ذریعے ذاتی علم میں خود کفیل ہوگیا۔ ریاست کا علم فلاسفہ سے لینے لگا۔

8. ما بعد الطبیعیات کا علم اہم ترین تھا۔ / اب طبیعیات کا علم اہم ترین ہوگیا۔ لہٰذا **Metaphysics of Presence** وجود میں آئی۔

9. دنیا غیر اہم آخرت سب سے اہم تھی۔ دنیا کو انسان آخرت کی کھڑکی سے دیکھتا تھا۔ / صرف دنیا اہم تر ہوگئی آخرت خارج ہوگئی خدا ختم کردیا گیا مذاہب کو جہالت قرار دیا گیا۔

10. علم اور زندگی کا مقصد آخرت میں کامیابی تھا۔ / علم اور زندگی کا مقصد صرف اور صرف دنیا میں کامیابی رہ گیا۔

11. انسان خدا کی عبادت کرتا تھا۔ اس کے لیے عبادت گاہ جاتا تھا۔ / اب انسان خود اپنی عبادت کرنے لگااور کسی عبادت گاہ میں جانے کی ضرورت نہ رہی۔

12. انسان علوم نقلیہ کو اہم علوم عقلیہ کوغیر اہم سمجھتا تھا علوم عقلیہ یعنی مال کمانے کے علم کو علوم کی تلچھٹ سمجھا جاتا تھا۔ مال جمع کرنا زیادہ سے زیادہ تمتع فی الارض کرنا غیر اخلاقی کام تھے ہر تہذیب کے بڑے لوگ انبیائ، فلاسفہ ،علماء سادہ فقیرانہ زندگی بسر کرتے تھے فقر پر فخر کرتے تھے۔ / صرف علوم عقلیہ اہم قرار پائے سب سے اہم علم وہ جس سے سب سے زیادہ مال کمایا جاسکے مذہب، علوم نقلیہ علوم کی تلچھٹ میں بھی شمار نہیں کیے گئے انھیں علم کے دائرے سے باہر نکال دیا گیا۔ اعلیٰ معیاری عالیشان زندگی گزارنا اصل مقصد ہوگیا۔

13. علم کی بنیاد یقین تھی۔ / علم کی بنیاد ڈیکارٹ کے بعد شک پر رکھی گئی ایسا طریقہ علم جو شک سے یقین تک پہنچائے لہٰذا ڈیکارٹ کے بعد تمام فلسفی ریب و شک میں ہی گرفتار رہے۔

14. ما بعد الطبیعیات پانچ بنیادی سوالات سے بحث کرتی تھی۔ میں کون ہوں، کہاں سے آیا ہوں، کہاں جاؤں گا، مجھے کس نے پیدا کیا، میرا انجام کیا ہے؟ / ما بعد الطبیعیاتی سوالات کی جگہ حاضر و موجود دنیا کی ما بعد الطبیعیات **Metaphysic of Presence** آگئی۔

15. حفظ مراتب کی تہذیب تھی مراتب وجود متعین تھے مغربی مساوات نہ تھی۔ / فرد آزاد ہوگیا سب افراد مساوی ہوگئے۔ کسی کے لیے تکریم باقی نہ رہی۔

16. ترقی معیار زندگی میں اضافہ قابل قدر کام نہیں تھے۔ / ترقی اور معیار زندگی میں اضافہ ہی اصل قابل قدر کام قرار پائے۔

17. نفس انسانی روحانی **Soul** تھا۔ / نفس انسانی میں **Soul** کی جگہ اسپرٹ، مائنڈ، شعور، ذہن، سائیکی نے لے لی۔

18. علمی تناظر بتاتا تھا کہ حقیقت کا ڈھانچہ موجود ہے ہمارا ذہن اگر اسے اسی طرح پہچان لے جیسا کہ حقیقت ہے تو ہم حقیقت کو پہچان لیں گے حقیقت موجود ہے انسان خالق حقیقت نہیں نہ حقیقت خلق ہوسکتی ہے۔ / کانٹ نے بتایا کہ حقیقت کا کوئی ڈھانچہ کائنات میں موجود نہیں اصل حقیقت تو میرا ذہن ہے جو حقیقت کو ڈھانچے مہیا کرتا ہے۔ انسان حقیقت کا حامل ہی نہیں حقیقت کا خالق و عالم بھی ہے میں جو خلق کرتا ہوں وہی حقیقت ہے میں دنیا کو ویسا بنادوں گا جیسا بنانا چاہوں گا۔

19. دنیا عارضی تھی۔ / دنیا ابدی **(Eternal)** ہوگئی۔

20. لوگ خدا کی پرستش اور آخرت کی جستجو کرتے تھے۔ / لوگ اپنی پرستش اور سرمایہ و دنیا کی جستجو کرنے لگے۔

21. انسان تسخیر قلوب کرتا تھا۔ / انسان تسخیر کائنات میں مصروف ہوگیا۔

22. خیر و شر کے پیمانے متعین تھے۔ / خیر و شر ذہن انسانی عقلیت سے دریافت کرسکتا ہے ہر زمانے کے خیر و شر مختلف ہوسکتے ہیں۔

23. خدا کو تسلیم کرنے کے باعث لوگ ثواب اور عذاب کے قائل تھے گناہ کا وجود تھا اور ہر گناہ **Guilt** خلش ہوسکتا تھا۔ / خدا کو خارج کردیا گیا تو گناہ و ثواب بھی بے معنی ہوگئے گناہ **Sin** کی جگہ **Guilt** خلش نے لے لی۔ واضح رہے کہ ہر خلش گناہ نہیں ہوتی۔

24. گناہ گار لوگ نیک لوگوں سے رجوع کرتے تھے اور اعتراف گناہ کرتے تھے عبادت گاہ مثلاً کلیسا جاتے تھے وہاں عالم موجود ہوتا تھا۔ / خلش میں مبتلا لوگ کلیسا کے بجائے نفسیاتی ماہرین اور ان کے کلینک سے رجوع کرنے لگے دین کے عالم کی جگہ

یہاں سائیکو تھراپسٹ آگیا۔

25. عورت حیا دار تھی عفت و عصمت اس کا زیور تھا۔ / حیاء کی جگہ شرم (Shame) اور خلش (Guilt) نے لے لی۔ حیاء (Modesty) تہذیب سے خارج ہوگئی۔

26. آزادی معیار، منہاج اور قدر نہیں صرف صلاحیت تھی۔ / آزادی معیار، منہاج، قدر، اصول، عقیدہ اورایمان بن گیا۔

27. انسان اقدار و روایات، اساطیر، الہام، وحی، مذہب، اتھارٹی کا پابند تھا۔ / انسان پبلک لائف میں صرف ارادہ عامہ General will کا تابع ہوگیا اور ذاتی زندگی کے دائرے میں مطلق آزاد خود مختار ہوگیا۔

28. بندگی قدر تھی لوگ عبد تھے کسی کو جواب دہ تھے۔ / آزادی قدر ہوگئی لوگ خود خدا ہوگئے اور کسی کو جواب دہ نہیں رہے۔

29. علوم نقلیہ کو عروج ملا عالم وہ کہلاتا تھا جو حقیقت الحقائق اور ما بعد الطبیعیات کا عالم ہو۔ / علوم عقلیہ کو رواج ملا عالم وہ کہلایا جو زیادہ سے زیادہ پیسے کما سکے سب سے زیادہ پیسہ سٹے باز، بینکر، اور تفریحات فلم کی صنعت کے لوگ کماتے ہیں۔

30. لوگ خدا کی معرفت، قربت، خوشنودی کو سب سے اہم کام سمجھتے تھے۔ / لوگ دولت سرمایہ کے حصول اور خواہش نفس کی تکمیل کو سب سے اہم کام سمجھنے لگے۔

31. لوگ کسی خیر کسی الحق اور نجات کے لیے جیتے تھے۔ / لوگ اب صرف خود کے لیے جیتے ہیں۔

32. لوگ ایثار قربانی، خدمت، محبت میں لذت محسوس کرتے تھے۔ / لوگ ان اقدار کو احمقانہ سمجھنے لگے۔

33. فرد خاندان، قبیلے، گروہ میں رہ کر اجتماعیت کے ذریعے اپنا اظہار کرتا تھا اس کی شناخت وہ خود نہیں تھا۔ / ہر فرد آزاد ہوگیا ہے انفرادیت پرستی نے سب کو جدا جدا کردیا اب لوگوں کی شناخت پیشے سے ہوتی ہے انجینئر، ڈاکٹر، سائنس داں، پروفیسر، ٹیچر، وغیرہ اسی لیے لوگ وزیٹنگ کارڈ مانگتے ہیں۔

34. عالم اسے کہا جاتا تھا جس کی صحبت میں بیٹھ کر خدا یاد آئے۔ دنیا، دنیا کی لذتیں، نعمتیں حقیر نظر آنے لگیں اور خدا کی محبت تمام محبتوں پر غالب آجائے۔ / عالم اسے کہا جاتا ہے جو دنیا کا علم سکھاسکے جس کے ذریعے زیادہ سے زیادہ پیسہ کمایا جاسکے اس کے سوا تمام علوم جن سے پیسہ نہ ملے وہ جہالت قرار پائے۔

35. آزادی، ترقی، مال سے مال بنانا مقصد تھا نہ اصول نہ ضرورت ہر عمل کی بنیاد صرف آخرت میں نجات تھا، آزادی آخرت کی نفی ہے ترقی کا اصول نفس غیر مطمئنہ کے حصول کا سبب ہے مال سے مال بنانا نجات کے منافی تھا۔ / آزادی ترقی اور سرمایہ سے سرمایہ کمانا ہی مقصد اصول ہدف ہے ہر عمل کی بنیاد صرف یہ ہے کہ اس سے آزادی میں لذت میں اضافہ ہوا یا نہیں۔

◊ <u>جدیدیت میں انسان پرستی کی مختلف شکلیں</u>

انفرادی انسان پرستی Individual human worship۔ لبرل ازم، لیبریٹرین۔ اس مکتب فکر میں فرد کی آزادی کے دائرے کو وسیع کرنا سب سے اہم قدر ہے اس مکتب فکر کے یہاں آزادی کا انفرادی دائرہ اجتماعی دائرے کے مقابلے میں اہم ہے لہٰذا یہ مکتب

فری مارکیٹ پر یقین رکھتا ہے۔ آزادانہ مقابلہ کا قائل ہے ہر فرد کو اس کی صلاحیت کے مطابق مارکیٹ سے حصہ ملنا چاہیے **Each according to his ability** اس مکتب کے یہاں منفی آزادی (**Negative Freedom** کا تصور ملتا ہے۔

اجتماعی انسان پرستی **Collective human worship**، نیشنل ازم (قوم (. سوشل ازم ( کلاس( . فاشزم (فرد کی پرستش اجتماعیت کے لیے (ریس ازم ( نسل ( ، کمیونزم (کمیونٹی ( . **Feminism** عورت (**Gender**)

فاشزم اجتماعیت کی وہ شکل ہے جہاں اجتماعیت کسی ایک فرد میں حلول کرجاتی ہے فرد کی پرستش اس اجتماعیت کی راست پرستش ہے اجتماعیت کا اظہار کسی ایک فرد کی پرستش کی صورت میں ہوتا ہے جو نجات دہندہ ہوتا ہے۔ مسولینی، اسٹالن، الطاف حسین اس کی مثال ہیں۔

انسان پرستی کی یہ دونونشکلیں اصلاً آزادی کے تصور کی دو شکلیں ہیں انفرادی آزادی جسے **Negative Freedom** کہا جاتا ہے دوسرا اجتماعی آزادی جسے **Positive Freedom** کہا جاتا ہے لبرل ازم وغیرہ منفی آزادی کے حامل ہیں جہاں فرد کو زیادہ سے زیادہ آزادی دی جاتی ہے مثبت آزادی کے حاملین میں انارکزم، فیمن ازم، نیشنل ازم، فاشزم، سوشلزم وغیرہ ہیں جہاں اجتماعیت کے ذریعے کسی گروہ یا طبقے یا صنف یا نوع یا نسل کی آزادی کا دعویٰ کیا جاتا ہے۔

جدیدیت کے علمیاتی اظہارات

**1**. عقلیت، **2**. تجربیت. دونوں کا اختلاط ہوا جس سے سائنٹفک میتھڈ لوجی نکلی جو جدیدیت کی علمی توجیہ ہے. **2**. رومانی تحریک **Romanticism**. **3**. پس جدیدیت پوسٹ ماڈرن ازم.

◊ جدیدیت کی ما بعد الطبیعاتی تشریحات

**Materialism – Idealism – Realism** وغیرہ وغیرہ ان سب میں مشترک قدر انسان پرستی ہے **under the condition All isms. of humanism** لیکن کوئی مابعدالطبیعات علمی بنیادوں پر یقینی دعویٰ نہیں کر سکتی لہٰذا ما بعدالطبیعات کی علمی بنیاد ہی نہیں رہی۔

# آزادی کیا ہے ؟ آزادی کیا نہیں ہے ؟

**دنیا میں جب سے اسکی تخلیق ہوئی ہے کسی بھی امر اور فکر کے پس پشت کچھ قدریں کار فرما ہوتی ہیں ،اب غالب قدر واحد اور منفرد ہوتی ہے یا تکثیری یہ امر بحث طلب ہے ،جسکا یہاں مقام نہیں فاضل جامعی کا رجحان قدر واحد کے غلبے کی طرف ہے جیسے توحید کی قدر پر پورا اسلام کھڑا ہے باقی اصول و عقاید یا تو اس سے ملحق ہیں یا اسکی فرع ہیں ایسے ہی مغربی تہذیب نے عیسائیت سے نجات کے لیے لبرلازم کی قدر استعمال کی اب آزادی اور لبرلازم باہم متجانس ہیں ،مساوی ہیں یا ایک ہی تصویر کے دو نام ہیں؟ اسکا فیصلہ شاید ایکو اس تحریر سے حاصل ہو گا**

**محمد علی جنید**

## قدریں قدریں ہوتی ہیں

ہر معاشرے میں صرف ایک قدر ہوتی ہے ، جو تما م اقدار سے ماورا ہوتی ہے.ہر کام کو اس ایک قدر کے پیمانے پر پرکھا جاتا ہے.یہ تصور الخیر[Good] یا اس تہذیب کا Hyper Good ہوتا ہے. تمام اقدار و روایات اس تصور خیر سے ہم آہنگ ہوں گی. عصر حاضر میں یہ الخیر آزادی ہےلہٰذا عصر حاضر کے ہر معاشرے کے تصور عدل کو اس الحق الخیر تصور آزادی[Freedom] پر پرکھا جائے گا کہ معاشرہ فرد کی آزادی میں کتنا اضافہ کررہا ہےجو معاشرہ آزادی کے دائرہ میں جس قدر اضافہ کرے گا وہی سب سے عادل معاشرہ ہوگا .بہ ظاہر یہ تصور لوگوں کو اچھا لگتا ہے اور آزادی کے اس تصور پر عدل کی اس تعریف پر اس کا اصل تاریخی فلسفیانہ تناظر واضح کیے بغیر تنقید کی جائے تو لوگ مشتعل ہو جاتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ انسانوں کو زنجیروں میں جکڑا جا رہا ہے .

حالاں کہ تاریخ کے کسی دور میں کسی انسان کو زنجیروں میں نہیں جکڑا جا سکا، ہائیڈیگر تو کہتا ہے کہ انسان آزادہی ہے پھر آزادی کے کیا معنی انسان کو کوئی پابند نہیں کر سکتا لہٰذا آزادی کے مطالبے بے کار باتیں ہیں. بنیادی بات یہ ہے کہ اسلامی تہذیب میں ہر شے خدا کی رضا کے تناظر میں پرکھی جائے گی اسلامی تہذیب کا خیر اعلیٰ، بندگی ہے. جو عہد الست کا نتیجہ ہے. خدا کی رضا کیا ہے وہ تم سے کیا مطالبہ کرتا ہے اس مطالبے کی تکمیل ہی عدل [Justice]ہے. اس کے سوا عدل کا ہر تصورظلم ہے جہل ہے. مغرب میں انسان مطلق آزاد فاعل خود مختار [Absolute Free, self autonomus being] حق خود ارادیت کا حامل [Self determin] ہے انسان کسی کو جواب دہ ہستی نہیں ہے.لہٰذا آزادی کی قدر valueاور خیر Goodکے راستے میں کسی قسم کی روایتی ، الہامی، دینی، شرعی ، سماجی ، قبائلی ، گروہی، مذہبی، نسلی، اخلاقی ، قانونی، شرعی، فقہی، اجتماعی ، خاندانی ، قومی، علاقائی ، خاندانی ، لسانی ، پابندیاں برداشت نہیں کی جائیں گی، آزادی کے دائرے میں وسعت کی آزادی ہے کمی کی نہیں.یہ شرف انسانیت کی توہین ہے. کیونکہ آزادی خیر مطلق ہے الحق ہے اس کو محدود نہیں کیا جاسکتا اور اگر کبھی جدید لبرل ریاست انسانی آزادی کوبہ ظاہر محدود کرتی ہے تو اس تحدید کے نتیجے میں مستقبل میں آزادی کا دائرہ وسیع تر ہوتا ہے بہ ظاہر پابندی اجتماعی طور پر مستقبل میں آزادی کے لا محدود امکانات پیدا کرنے کا سبب بنتی ہے اور آزادی کے لیے پیدا ہونے والے ممکنہ خطرات کا ازالہ کرتی ہے .امریکہ کا قومی پرندہ عقاب ہے اگر کوئی اس کی توہین کرے ، اگر کوئی عقاب کو مار دے ، اس کے پر گھر میں رکھ دے تو آٹھ سال قید سے لے کر موت کی سزا ہو سکتی ہے، یہ ان کا تصور عدل ہے جو ان کے تصور خیر سے بر آمد ہوا ہے . اس تصور عدل کو جو قبول نہیں کرے گا اسے مار دیا جائے گا. یہ آزادی کی نفی نہیں ہے.کیوں کہ آزادی مطلق نہیں ہوتی کسی تصور خیر کے تابع ہوتی ہے لہٰذا اگر تصور خیر کو نقصان پہنچائے بغیر آزادی حاصل کی جائے تو کوئی سزا نہیں ملے گی . اس وقت پانچ تصورات عدل مغرب میں رائج ہیں

(۱) لبرل تصور عدل

(۲) لبر یٹرئین تصور عدل

(۳) اشتراکی تصور عدل

(٤) Feminist نسائی تصور عدل

(۵) کمیونی ٹیرین تصور عدل .

(۱)لبرل تصور عدل کے مطابق آزادی میں لا متناہی اضافہ کرتے چلے جانا فرد ،معاشرت، اجتماعیت، حکومت کا مشترکہ کام ہے اور ریاست کا بھی یہی کام ہے کہ وہ آزادی میں وسعت کوہر سطح پر ممکن بناتی رہے . لبرل ریاست کا کام یہ ہے کہ وہ ریاست اور مارکیٹ کے انضمام کے ذریعے آزادی کے حصول کو ہر انسان کے لیے ممکن بنادے لبرل تصور عدل مارکیٹ میں ریاست کی مداخلت کا حامی ہے.

(۲)لبریٹرین تصور عدل بتاتاہے کہ مارکیٹ کے ذریعے آزادی کے حصول کو تمام انسانوں کے لیے ممکن بنانا ریاست کا اصل کام ہے ریاست مارکیٹ میں مداخلت نہیں کریگی ریاست کو مارکیٹ کے امور سے لا تعلق رہنا چاہیے اسے آزاد چھوڑ دیا جائے. مطلق آزاد مارکیٹ کے نتیجے میں دنیا سے اسباب کی کمی Scarcityاور Persecutionکا نظام ختم ہو جائے گا.

(۳)سوشلسٹ تصور عدل مساوی آزادی کے حصول کے لیے مارکیٹ کی تنسیخ اور پلاننگ کے ذریعے معاشرتی عدل اور معاشی مساوی آزادی کے حصول کو ممکن بناتاہے.

(٤) کمیونی ٹیرین تصور عدل یہ ہے کہ کمیونٹی کے تصور خیر کی روشنی میں معاشرتی عدل کی تشریح کی جائے گی عدل وہ ہوگا جو کمیونٹی کے تصور خیر سے ہم آہنگ ہوگا.

## تحریک نسائیت کا فلسفہ فکر :

(۵)نسائی تصور عدل [Feminst Conception of Justice] میں مختلف مکاتب فکر پائے جاتے ہیں جن کے تصور عدل ایک دوسرے سے مختلف ہیں پہلے مکتب کا خیال ہے کہ مرد و عورت کی تخلیق ایک ہی مادے سے ہوئی ہے کچھ خصوصیات مرد میں ہیں اور کچھ عورت میں مرد Expressive، Brave, couragious، openessخصوصیات کا حامل ہوتا ہے وہ مسابقت حاکمیت competition and Mastryکی بہتر صلاحیت رکھتا ہے جبکہ عورت جذبات حسن اور دوسروں کے دکھوں کو اپنے وجود کا حصہ بناکر خود میں سمونے کا ہنر جانتی ہے وہ emotions, beauty, Compassionکا آمیختہ ہوتی ہے لہٰذا عورت و مرد میں تفریق کرنے کے بجائے یہ مکتب فکر دونوں اصناف کی اعلیٰ خصوصیات کو ملا کر آئیڈیل معاشرتی انسان کا تصور دیتا ہے جو نہ مرد ہے نہ عورت بلکہ ان دونوں کی اعلیٰ شخصی کیفیات کا اجتماعی اظہار ہے.ایسے معاشرے میں عدل میں کوئی رکاوٹ پیدا نہیں ہوگی دوسرا مکتب فکر کہتا ہے کہ عورتوں کو مردوں کی قوت وطاقت کے دائرے میں جائز حصہ دیا جائے . عورتوں مردوں کی تعداد برابر ہے لہٰذا نظام عدل و قوت میں عورت کو مرد کے مساوی حصہ ملنا چاہیے تیسرے مکتب فکر کا موقف یہ ہے کہ مردوں کے غلبے کی دنیا میں جب عورتیں اپنی حصہ مانگتی ہیں تو جن اقدار کو آئیڈیلائز کیا جاتا ہے وہ مردانہ اقدار ہی ہوتی ہیں جب ایسے نظام میں عورتوں کا حصہ مانگتے ہیں تو ہم یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ یہ نظام اس کے طریقے کہ سب ٹھیک ہیں بس عورت کو حصہ دے دیا جائے یہ رویہ مردوں کی دنیا کو درست تسلیم کرنے کا رویہ ہے عورتوں کو نئی دنیا پیدا کرنی چاہیے نہ کہ وہ مردوں کی بنائی ہوئی دنیا میں اپنا حصہ تلاش کرنے میں مصروف ہو جائیں چوتھا مکتب فکر [Post feminist] عورت کی مظلومیت کے بجائے مرد کی مظلومیت کا اعلان کرتاہے اس مکتب کا دعویٰ ہے کہ دنیا میں سب سے زیادہ استحصال مردوں کا ہوتا ہے معاشرہ سارا بوجھ مرد پر ڈال کر اسے کچل دیتا ہے اسی لیے مرد کی عمر عورت سے کم ہوتی ہے. عورت مزے کرتی ہے مرد اس سے پہلے ہی بوجھ سے مر جاتا ہے عورت رو دھو کر اپنے جذبات کا اظہار کرتی ہے مرد مردانگی کے باعث اپنے جذبات پر قابو پاتا ہے وہ اندر ہی اندر گھلتا ہے اور جذبات کا اظہار نہیں کر پاتا مرد ایک مٹتی ہوئی مخلوق ہے اگلے پچاس برسوں میں اس کی آبادی صرف آٹھ فیصد رہ جائے گی مرد کم پیدا ہورہے ہیں ان کی شرح اموات بہت زیادہ ہے مسلسل مرد پر دباؤ سے مرد کا جنین کم زور ہورہا ہے مردوں کا دل عورت کے مقابلے میں زیادہ نازک ہے اسی لیے سب سے زیادہ لٹریچر مردوں نے پیدا کیا ہے عورت یہ کام نہیں کرسکتی کہ وہ سخت دل ہے مرد عورت سے اثر پذیر ہوتا ہے اسی لیے فنون لطیفہ مردانہ ہیں اس مکتب فکر کی توانا آواز Man against the wallنامی کتاب میں دیکھی جا سکتی ہے.عدل کے تصور کی تفصیل اس لیے دی گئی ہے کہ عہد حاضر میں عدل کی اصطلاح کثرت سے استعمال کی جاتی ہے اسے غیر اقداری اصطلاح تصور کرکے عدل کو ہر شے حتی کہ وحی سے بھی ماورا تصور کیا جاتا ہے اور یہ عقیدہ اختیار کیا جاتاہے کہ اخلاقیات، عدل وغیرہ وحی سے پہلے کی اقدار ہیں اور مجرد اقدار[absolute values] ہیں Rawlsاور امریتا سین نے عدل کے جدید مغربی تصور پر تفصیل سے لکھا ہے عدل کا مقصد مغرب میں آزادی میں اضافے کے سوا کچھ نہیں اس آزادی کی شکلیں مختلف ہوسکتی ہیں مثلاً لبرل ازم اور سوشلزم و نیشنل ازم میں آزادی ہر فرد کے لیے آزادی پرولتاریوں کے لیے آزادی قوم پرستوں کے لیے یا آزادی کسی اجتماعیت کے لیے ،طبقے کے لیے، نوع کے لیے، قوم کے لیے، نسل کے لیے مخصوص ہے لیکن سب کا عقیدہ آزادی ہی ہے اس کے مظاہر مختلف ہیں اصول میں یہ متفق ہیں اطلاق میں متفرق بینیغنی آزادی کے حصول کے طریقوں میں تو اختلاف ہے لیکن آزادی کے ایمان و یقین پر کوئی اختلاف نہیں عدل کی ہر وہ شکل جو انسان یا اجتماعیت کی آزادی میں رکاوٹ پیدا کرتی اورتحدید عائد کرتی ہے وہ عدل نہیں ظلم ہے عدل کا تقاضہ محض آزادی ہے .اسلام میں عدل کا تصور مغرب کے تصور عدل سے یکسر مختلف ہے کیونکہ دونوں تہذیبوں کا تصور حقیقت اور تصور الخیر سراسر مختلف ہے توحید اسلام میں عین عدل ہے اور شرک سراسر ظلم بلکہ قرآن کی نظر میں سب سے بڑا ناقابل معافی ظلم شرک ہے مغرب شرک کو ظلم نہیں سمجھتا یہ انسان کا ذاتی مسئلہ ہے اجتماعی امور ریاستی حکمت عملی سے شرک کا کوئی تعلق نہیں مغرب کے عدل میں آزادی کے منافی ہر عمل، عقیدہ، نظریہ ، علم اور جہل ہے . عدل کا تعین اگرصرف عقل سے کیا جاسکتاہے تو لازماً عدل کی تشریح میں اختلاف ہو جائے گا اس اختلاف کو کیسے رفع کیا جائے؟ اگر عدل ایک ہے تو پھر عدل کی بہت سی تشریحات عدل کو کیسے ممکن بنا سکتی ہیں عدل کے شارحین بہت سے ہوں تو اس تنوع اور تفرد میں اجتماعیت کیسے پیدا کی جائے گی اجماع کیسے ممکن ہوگا؟ اگر عدل کو طے کرنے کا علم آفاقی ہے تو اجماع ہوسکتا ہے مگر اس کا علم تو عقل کی میزان سے نکلتا ہے عقل جو اپنی تاریخ تہذیب جذبات ثقافت کی اسیر ہے.

## انسانی عقل کے زریعے عقلی تعین :

امریتا سین Amartyasenنے اپنی کتاب The Idea of Justice میں انسانی عقل کے ذریعے عدل کے تعین کے سلسلے میں ایک دلچسپ حکایت نقل کی ہے تین بچے آپس میں کسی کھلونے پر گتھم گتھا تھے ایک شخص موقع واردات پر پہنچا تو اس نے تینوں کو الگ کیا اور ماجرا پوچھا ایک بچے نے جواب دیا کہ ہم تینوں اس بانسری پر لڑرہے تھے میں بانسری بجا سکتا ہوں یہ دونوں بانسری بجانا نہیں جانتے لہٰذا اس کھلونے کا حق دار جائز مالک میں ہوں اس آدمی نے بانسری بچے سے چھین کر اس کے حوالے کردی دوسرا بچہ بولا آپ نے عدل نہیں کیا یہ ظلم ہے. میرا موقف سن لیجیے اس نے کہا بتاؤ بچے نے کہا کہ میں سب سے غریب بچہ ہوں میرے گھر میں کوئی کھلونا نہیں ہے یہ دونوں امیر ہیں ان کے گھر کھلونوں سے بھرے ہوئے ہیں لہٰذا اس بانسری کا اصل حقدار میں ہوں. آدمی نے پہلے بچے سے بانسری چھین کر اس کے حوالے کردیا. تیسرے بچے نے کہا آپ نے پھر عدل نہیں کیا میرا موقف سن لیجیے اس نے کہا سناؤبچے نے کہا یہ بانسری میں نے بنائی ہے یہ میری ملکیت ہے اس کا اصل مالک میں ہوںیہ میرے حوالے کی جائے .انسان جب بھی عقل کے ذریعے عدل تلاش کرے گا اسی طرح ٹھوکریں کھائے گا یہ تصور کرنا کہ عدل اور اخلاقیات ماورائے وحی ہے جدید مغربی تصور علم ہے جو وحی اور اللہ کے وجود کا ہی انکار کرتا ہے. عدل وہی ہے جو عقل کلی، حقیقت الحقائق کی وحی کے ذریعے آشکار ہوا ہے.عدل ہمیشہ تصور حقیقت تصور الخیر یا ما بعد الطبیعیات ، ایمانیات ، اعتقادات سے نکلتا ہے.مادہ پرست معاشرے میں عدل کا تصور سراسر مادی ہوگا زر پرست معاشرے میں عدل کا تصور زر میں اضافے کے محور پر ہوگا شہوت اور لذت پرست معاشرے میں شہوت و لذت کے راستے میں رکاوٹ عدل کے منافی ہوگی.

انہی معنوں میں شریعت ، خدا کی رضا ہی عین عدل ہے دنیا کے ہر حصے میں انبیاء کرام آئے ہیں لہٰذا یہ ممکن ہے کہ دنیا کے ہر حصے میں اس الٰہی عدل اور آسمانی اخلاقیات کی کوئی نہ کوئی شکل باقی ہو اوران علاقوں کا تصور عدل—- عدل الٰہی کے قرآنی تصورات سے ہم آہنگ ہو—- ایسی تمام تعلیمات کو قرآن کی میزان فرقان پر پرکھا جائے گا جو اس کسوٹی کے مطابق ہوگی ان کو درست تسلیم کیا جائے گا. مغرب کے تصورات عدل کو بھی اسی اصول کے مطابق قرآن کے پیمانے پر پرکھا جائے گا اس کے سوا عدل کو پرکھنے کا کوئی پیمانہ معتبر نہیں ہے. عدل کو پرکھنے کا پیمانہ ماورائے عدل ہے وہ زمین سے نہیں آسمان سے آتا ہے.

جدید مسلم مفکرین کو یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ اس کائنات کا آغاز وحی اور نبوت کی روشنی سے ہوا ہے کائنات کے پہلے انسان اللہ کے پیغمبر تھے

اندرون میں پیغمبر باطن ( عقل )کی صورت میں موجود ہے چونکہ سب انسان عقل رکھتے ہیں اس لیے سب برابر ہیں.روشن خیالی تحریک تنویر تحریک نشاۃ ثانیہ مغرب میں اس انسان کی باز یافت کا نام ہے جو کسی خارجی ذریعہ علم کے بغیر صرف اپنے پیغمبر باطن عقل پر انحصار کرے اور روشنی و ہدایت و رہنمائی کے لیے آسمان سے وحی سے، عالم دین سے باہر رشتہ توڑ کرصرف اور صرف اپنی عقل سے رشتہ جوڑے اس عقل پر یقین و اعتماد رکھے اس عقل کی بنیاد پر خود فیصلے کرے عقل کو مختار مطلق سمجھے اور عقل کو کسی خارجی ذریعے کی ہدایت پر استعمال نہ کرے، جدیدیت، نشاۃ ثانیہ، جدید انسان اور روشن خیالی اس جرات مندی کا نام ہے کہ انسان خود پر انحصار اعتماد اعتبار کرکے اپنی دلیل اپنی عقلیت اور اپنی رائے کی بنیاد پر خود فیصلے کرے اور اپنے فیصلوں کے لیے عقل کے سوا کسی دوسرے ذریعے پر انحصار نہ کرے ایسا شخص روشن خیال [Enlightened] ہے.

◊ <u>آزاد خیالی،اعتدال پسندی اور فکری آزادی کیا ہے؟ :</u> <u>ملحدوں کے ابو جان کانٹ صاحب کا بیان:</u>

◊ ***Enlightenment is man's release from his self-incurred tutelage. Tutelage is man's inability to make use of his understanding without direction from another. Self-incurred is this tutelage when its cause lies not in lack of reason but in lack of resolution and courage to use it without direction from another. Sapere aude! "Have courage to use your own reason!"- That is the motto of enlightenment.***

***Laziness and cowardice are the reasons why so great a portion of mankind, after nature has long since discharged them from external direction (naturaliter maiorennes), nevertheless remains under lifelong tutelage, and why it is so easy for others to set themselves up as their guardians. It is so easy not to be of age. If I have a book, which understands for me, a pastor who has a conscience for me, a physician who decides my diet, and so forth, I need not trouble myself. I need not think, if I can only pay – others will easily undertake the irksome work for me.***

***For any single individual to work himself out of the life under tutelage, which has become almost his nature is very difficult. He has come to be fond of his state, and he is for the present really incapable of making use of his reason, for no one has ever let him try it out. Statutes and formulas, those mechanical tools of the rational employment or rather misemployment of his natural gifts, are the fetters of an everlasting tutelage. Whoever throws them off makes only an uncertain leap over the narrowest ditch because he is not accustomed to that kind of free motion. Therefore, there are few who have succeeded by their own exercise of mind both in freeing themselves from incompetence and in achieving a steady pace.***

***For this enlightenment, however, nothing is required but freedom, and indeed the most harmless among all the things to which this term can properly be applied. It is the freedom to make public use of one's reason at every point. But I hear on all sides, "Do not argue!" The Officer says: "Do not argue but drill!" The tax collector: "Do not argue but pay!" The cleric: "Do not argue but believe!" Only one prince in the world says, "Argue as much as you will, and about what you will, but obey!" Everywhere there is restriction on freedom. [http://lancefuhrer.com/what_is_enlightenment.htm]***

دوسرے معنوں میں کانٹ بتارہا ہے کہ انسان ہدایت کے لیے کسی بیرونی ذریعے کا محتاج نہیں سب اپنی عقل سے ہدایت پا سکتے ہیں سب خود کفیل ہیں کسی کے محتاج نہیں. ہائیڈیگر اپنی کتاب **The Essence of Human Freedom** میں لکھتا ہے :

◊ ***So the full concept of negative freedom amounts to independence of man from world and God [Page 5 2002 Continum London]***

◊ <u>آزادی کی دو عملی شکلیں :</u>

ایک اور مصنف لکھتا ہے **Freedom is plateform of agony and anxiety:** آزادی کی مغرب میں دو عملی شکلیں ہیں .ایک مجرد یعنی ووٹ **vote** دوسری ٹھوس شکل وہ ہے سرمایہ **Capital** آزادی جمہوریت **Democracy** اور سرمایہ کے بغیر ممکن نہیں، لہٰذا حقوق انسانی کے ذریعے جمہوریت، جمہوریت کے ذریعے سرمایہ داری اور سرمایہ داری کے ذریعے ہی آزادی ممکن ہے اور آزادی کے دائرے میں مسلسل اضافہ کرتے چلے

جانا حتیٰ کہ اس دائرے کو ہی ختم کردینا آزادی کا تقاضہ ہے۔ آزادی کے اظہار کی ۔ آزادی کی وسعتوں کی لا محدود جہتیں ہیں لیکن بنیادی طور پر آزادی سرمایہ داری اور جمہوریت کے بغیر وسعت پذیر نہیں ہو سکتی اور جمہوریت اور سرمایہ داری کے ذریعے مغرب نے ایک ایسا خیر ایسا ما بعد

**تاریخ کا سفر:**

الطبیعاتی نظام ایسی علمیت ایسی اخلاقیات ایسا آفاقی حق ، خیر اور سچ مہیا کیا ہے جس سے بہتر خیر حق سچ معاشرہ علم حکومت ریاست تلاش کرنا ممکن نہیں ہے لہٰذا مغربی تہذیب اس کا فلسفہ اس کے علوم اس کے ادارے اس کے ارادے تاریخ انسانی کے سب سے بہترین نمونے ہیں ان ہی معنوں میں تاریخ کا سفر ختم ہو گیا ہے اسی فلسفے کو ہم End of the Historyکہتے ہیں چونکہ اب دنیا مغرب سے بہترتہذیب ، تمدن ، ادارے ، مقاصد ، علمیت ، پیش نہیں کرسکتی لہٰذا اب جو بھی نظام زندگی مغرب کے مقابلے پر آئے گا یا آنے کا عندیہ دے گااس کے نتیجے میں تہذیبوں کا تصادم ہو گا۔ یہ Clash of Civilizationہے دنیا میں کل تیئس تہذیبیں رہی ہیں مغرب کو صرف ایک ہی تہذیب سے مقابلے کا خطرہ ہے جو اسلام ہے لہٰذا اسلام سے جنگ آزادی کا فطری تقاضہ ہے۔ Burton Derbenاپنی کتاب ON Rawls and Political Liberalismکے صفحہ 328/329پر لکھتا ہے جو جمہوریت کو نہیں مانتا اس کی دلیل مانگتا ہے اس کو گولی مار دو **Only a fool would not want to live in such a society living in a liberal constitutional Democracy. Then I do not know how to convince him___The answer is nothing you shoot him. So I do not want to discuss it**.ایک لبرل ریاست کا خیر Goodحق Rightکے نام پر آزادی Freedomہی ہے۔ وہ ہر تصور خیر کو اسی اصول ، ایمان پر پرکھے گی وہ ہر شخص کی آزادی کو دوسرے کی آزادی سے ممکنہ خطرات سے تحفظ دے گی اور ایک ایسا دائرہ مہیا کرے گی جہاں کوئی دوسرا فرد ریاست ، یا حکومت فرد کی آزادی کے دائرے میں مداخلت نہ کرسکے لہٰذا ریاست غیر اقداری ، خیر الحق Goodکے تصور سے ماورا ہونے کا اعلان کرنے کا باوجود آزادی کے سوا کسی ایسے تصور کو پنپنے کی اجازت نہیں ۔
دیتی لبرل ریاست میں آزادی میں اضافہ کرنے کی مکمل آزادی ہے آزادی میں کمی کرنے کی آزادی نہیں ہے۔جمہوریت کو اختیار کرنے کی آزادی ہے اسے ختم کرنے کی آزادی نہیں ہے۔سرمایہ داری کے ساتھ کوئی بھی حکمت عملی اختیار کرنے کی آزادی ہے جو آزادی کے دائرے میں اضافہ کرے جیسے اسلامی بینکنگ ہندو بدھ سرمایہ داری وغیرہ۔ آزادی کے دو تصورات ہیں انفرادی ( لبرل ) اور اجتماعی ( لبرل ) پہلا تصور منفی آزادی [Negative Freedom]کہلاتا ہے یہ خالص لبرل ریاست میں ہوتا ہے انفرادی آزادی کو ہر نوعیت کی اجتماعی آزادی پر فوقیت حاصل ہوتی ہے۔
آزادی کا اجتماعی تصور مثبت تصور آزادی [Positive Freedom] کہلا تا ہے۔ یہ لبرل ، قومی، سوشلسٹ ، کمیونسٹ ریاستوں میں موجود ہوتا ہے جہاں وہ اپنی اجتماعی آزادی کے لیے ہر قسم کی انفرادی آزادی کی قربانی دیتے ہیںمنفی تصور آزادی میں ہر فرد کو اس کی قابلیت کے مطابق حصہ [Each according to his effeciency]ملتا ہے مثلاً امریکہ یوروپ وغیرہ۔مثبت تصورآزادی میں ہر فرد کو اس کی ضرورت کے مطابق[Each according to his needs] حصہ ملتا ہے ۔ اس کی مثال روس و کیو با وغیرہ ہیں ۔

**آزادی سے مراد ،سرمایہ کی آزادی اور انتہا :**

لہٰذا ہر قدر، روایت، اجتماعیت، مذہب، سے آزاد ہونے کی مکمل آزادی کے حصول میں لبرل ریاست فرد کو مکمل تحفظ فراہم کرے گی اس فرد کے حق کی خاطر لبرل ریاست ہر مذہب، اخلاق، تاریخی روایتی اجتماعیوں کے خلاف کارروائی کریگی تاکہ فرد کی آزادی کو ممکن بنایا جاسکے ۔ لبرل ریاست میں فرد کے حقوق [Rights of Individuals]ہوتے ہیں کسی اجتماعیت کے نہیں وہ انفرادیت کو تحفظ دیتی ہے آزادی کی کوئی مثبت تعریف [Positive Defination] ممکن نہیں اس کی منفی تعریف ممکن ہے یعنی آزادی کی راہ میں ہر قسم کی تاریخی ، مذہبی، روایتی، معاشرتی، خاندانی، قبائلی، نسلی رکاوٹوں کو ختم کرتے چلے جانا اور مکمل آزاد معاشرہ قائم کردینا جہاں کوئی رکاوٹ باقی نہ رہے صرف ایک رکاوٹ باقی رہے گی کہ آزادی کے منافی کسی کام کی اجازت نہ ہوگی اس کی کوئی عقلی دلیل نہیں کہ آزادی ایمان ہے ایمان کی کوئی دلیل نہیں ہوتی انسان آزاد پیدا ہوا ہے جب بھی اسے آزادی کے ساتھ فیصلہ کرنے کی مکمل آزادی دی جائے گی وہ صرف اور صرف آزادی ہی کو پسند کرے گا اس کی تفصیلات آپ روسو کی کتاب نظریہ معاہدہ عمرانی میں پڑھ سکتے ہیں لہٰذا لبرل ریاست ارادہ عامہ [General Will]کے ذریعے ہر فرد کی آزادی میں لا محدود اضافے کو ممکن بنانے کا کام کرتی ہے ارادہ عامہ کا مطلب ہے سرمایہ کی آزادی [Freedom of Capital] کیونکہ سرمایہ میں اضافہ کے بغیر آزادی میں اضافہ ممکن نہیں ہے لہٰذا آزادی اور سرمایہ وارادہٗ عامہ لازم و ملزوم ہیںرائے عامہ [Popular will]، ارادہ عامہ [General will] کے خلاف فیصلہ نہیں دے سکتی رائے عامہ ارادہ عامہ کے تابع ہوگی فیڈرلسٹ پیپرز میں بھی میڈیسن اور جیفر سن [Madision Jefferson] نے توازن طاقت کے تین عناصر کا ذکر اسی لیے کیا ہے **To prevent the over riding of the general will by the will of all** ۔
چونکہ آزادی کی راہ میں تاریخی، سماجی، مادی، طبعی رکاوٹیں، معاشرتی رکاوٹیں ، قانونی رکاوٹیں موجود ہیں لہٰذا لبرل ریاست کا کام ان رکاوٹوں کو عملاً ختم کرنا ہے اور ختم کرنے کی کوشش میں مسلسل مصروف رہنا۔سائنس و ٹکنالوجی ان رکاوٹوں کے خاتمے کے لیے لبرل ریاست کا مؤثر ترین

**ٹیکنو سائنس اور لبرل معاشرے :**

ہتھیار ہیں۔ ٹیکنو سائنس جس کا براہِ راست تعلق سرمایہ سے ہے جو آزادی کی ٹھوس شکل ہے لہٰذا سرمایہ ہی آزادی میں اضافے کو ممکن بنا رہا ہے ۔ تسخیرِ کائنات کا مشن جو اٹھارہویں صدی میں شروع ہوا کائنات کے وسائل پر قبضے کے ذریعے ارض و سما پر قابو پاکر انسان کی آزادی میں لا محدود اضافے کو ممکن بنارہے ہیں۔ آزادی میں اضافہ ٹیکنوسائنس کے ذریعے ہر لمحے ممکن ہے۔ روایتی معاشرے ، تاریخی اجتماعتیں ، مذاہب عالم ، ادیانِ عالم آزادی کو قدر نہیں جانتے یعنی وہ آزادی کو آزادی کے منہاج پر نہیں پرکھتے وہ آزادی کو اپنے ایمان ما بعد الطبیعیات پر پرکھتے ہیں ہر وہ آزادی جو ان کے ایمان اور عقائد، ما بعد الطبیعیات کے خلاف ہواسے وہ برداشت نہیں کرتے وہ الخیر کو آزادی پر فوقیت دیتے ہیناور آزادی اس الحق کے تابع ہوتی ہے ۔ قدامت پسند معاشرے مذہبی معاشرے ، مذہبی علوم ، اخلاقیات ، اقدار کے نام پر انسانی آزادی کو محدود کرتے ہیں لہٰذا لبرل معاشرے ایسے معاشروں کے دشمن ہوتے ہیں اور انسان کو غلامی سے نکال کر آزادی کی وادی میں لے جاتے ہیں لہٰذا دنیا میں جہاں بھی لبرل ازم گیا وہاں روایتی، قدیم، مذہبی ، دینی، الہامی معاشرے ختم ہوگئے لبرل معاشرے بنادیے گئے اگر لبرل ازم غیر اقداری ہے اگر سائنس و ٹکنالوجی غیر اقداری ہیں اگر جمہوریت غیر اقداری ہے تو یہ جہاں جاتے ہیں ان معاشروں کی تاریخی ، دینی، روایتی، اخلاقی، مذہبی، الہامی اقدار اصول کیوں بدل دیتے ہیں اس کا جواب لبرل ازم یعنی آزادی کا فلسفہ یہ دیتا ہے کہ وہ معاشرے اندھیروں میں ڈوبے ہوئے تھے اپنی حقیقت سے واقف نہ تھے لبرل ازم نے انہیں آزادی کا شعور عطا کیا اس لیے وہ آزاد ہوگئے انہوں نے آزاد ہونا پسند کیا کیونکہ انسان پیدائشی طور پر آزاد ہی ہے یہ تو مذہب ،روایت، اقدار قدیم معاشرے ہیں جو اس کی آزادی چھین کر اسے غلامی کی زنجیروں میں جکڑ دیتے ہیں لیکن جیسے ہی ایک شخص کو آزادی اختیار کرنے کا موقع ملتا ہے وہ آزاد ہونے لگتا ہے وہ لبرل ہوجاتا ہے وہ آزادی سے محبت کرتا ہے لہٰذا دنیا میں لبرل ازم جہاں جارہا ہے لوگوں کو آزادی عطا کررہا ہے ۔چین، روس، سعودی عرب ، پاکستان جہاں جہاں لبرل سرمایہ دارانہ جمہوری معاشرے جس حد تک بھی قائم ہوتے جارہے ہیں ۔ رفتہ رفتہ آزادی کا نور پھیلتا جارہا ہے ۔ لبرل ازم مذہب کے وجودپر اعتراض نہیں کرتا اسے کوئی فرد ذاتی زندگی میں اختیار کرلے تو لبرل ازم کو اس پر کوئی اعتراض نہیں ذاتی زندگی سے مراد فرد خود ہے اس کے سوا اس کے خاندان کا ہر فرد بیوی بچے The other ہیں۔لہٰذالبرل ازم میں مذہب ذاتی زندگی میں باقی رہ سکتا ہے مگر وہ مذہبی اجتماعیت کو باقی نہیں رہنے دیتا اسے عملاً ختم کردیتا ہے تاکہ فرد مذہب کے زیرِ اثر اپنی آزادی سے محروم نہ ہوسکےلہٰذا لبرل ازم میں لوگ مذہبی رہ سکتے ہیں مگر مذہب ریاستی، سیاسی، معاشرتی اور حرکی قوت کے طور پر باقی نہیں رہ سکتا امریکہ میں لوگ سب سے

**کارپوریٹ چرچ :** زیادہ چرچ جاتے ہیں یہ چرچ بھی کارپوریٹ ہوچکے ہیں اس کی تفصیل نائیل فرگوسن کی کتاب **Civilization** کے آخری باب **Work Ethics** میں پڑھی جاسکتی ہے عیسائیت مغرب میں محض علامت ہے قوت، طاقت ، شوکت کا مظاہرہ نہیں ہے اس لیے اسے برداشت کیا جارہا ہے اگر یہ متوازی قوت بننے کی کوشش کرے تو اسے برداشت نہیں کیا جائے گا. آزادی کا عقیدہ اختیار کرنے کا لازمی نتیجہ سرمایہ داریت کا غلبہ ہے سرمایہ داری کی انفرادی اور اجتماعی شکلیں لبرل ازم، سوشلزم ، نیشنل ازم، فاشزم ہیں ان میں عقیدے کی سطح پر کوئی اختلاف نہیں آزادی مساوات ترقی تمام ازموں کے مشترکہ عقائد ہیں ان عقائد کے ہوتے ہوئے کسی مذہبی دینی روایت کا احیا جدید ریاستوں میں ممکن ہی نہیں.

## خیر القرون کی اصطلاح کا مطلب کیا ہے؟

◊ **قرون قرن کی جمع ہے اور ال کا سابقہ اسے اسم معرفہ بنا دیتا ہے یوں اس سے مراد کوئی عام دور یا عہد نا تھا اس سے مراد مسلم تاریخ کا وہ دور ہے جو عہد رسالت سے شروع ہوکر عہد تبع تابعین تک جاری رہا اور عہد تابعین و تبع تابعین محدثین عظام کی سند کی آخری تین کڑیوں یا سلسلہ الذہب کو عیاں کرتا ہے اس سے اوپر صحابہ کرام کا عادل و محفوظ طبقہ آتا ہے جن کے ذریعے سند بلآخر نبی اکرم تک پہنچ کر مرفوع بن جاتی ہے ،نبی اکرم نے فرمایا بہتر میرا دور ،پھر اسکے میرے صاحبوں اور انکے بعد بلترتیب دور کا ذکر فرمایا،یہ مفہوم ہے متن نہیں ،اصل حدیث بمعہ سند و متن معروف ہے،فاضل نے اپنے مضمون کی ابتدا ہی ،ایک حدیث کے شیدائی صحابی سے فرمائی ہے.**

**محمد علی جنید**

◊ جامع ترمذی میں روایت ہے ن عباس کہتے ہیں کہ آپ نے مجھے اپنے سینہ مبارک سے چمٹالیااور دعا فرمائی " اللّٰھم علمہ الحکمۃ " ( جامع ترمذی،ج۲،ص۲۲۳و صحیح بخاری باب ذکر ابن عباس) ن کی کم عمری کے باوجود حضرت عباس کے تفقہ فی الدین کو تمام صحابہ کرام اہمیت دیتے حفظ مر تب میں عمر نہیں علم ور عمل مراتب کا تعین کرتے ہیں۔

حضرت عمر فرماتے تھے" ذلک فتی الکھول نہ لسان سئول وقلب عقول" ( سیر اعلام النبلاء ،ج۳،ص۳۴۵) "یہ ایسے نوجوان ہیں جنھیں پختہ عمر لوگوں کا

**سعد بن ابی وقاص کی ستائش :**

فہم و بصیرت حاصل ہے۔ *ان کی زبان علم کی جو یا اور قلب عقل کی محافظ ہے* ۔" حضرت سعد بن ابی وقاص فرماتے ہیں کہ میں نے ان سے زیادہ حاضر دماغ ، عقل مند ، صاحب علم ، حلیم و بردبار شخص نہیں دیکھا۔ حضرت عمر مشکل مسائل کو حل کرنے کے لیے حضرت عباس کو بلاتے اور کہتے ایک مشکل مسئلہ پیش آچکا ہے پھر ان کے قول کے مطابق ہی عمل کرتے حالانکہ ان کی مجلس میں بدری صحابہ بھی موجود ہوتے تھے۔" فیقول قد جاء ت معضلة ثم لا یجاوز قولہ و ان حولہ لاھل بدر" ( سیر اعلام النبلاء ،ج۳،ص۳۴۷) لہٰذا حضرت عباس کو کم عمری کے باوجود حضرت عمر اکابر صحابہ ، بدری صحابہ کے ساتھ بٹھاتے تھے

**◊ حدیث کی جانچ ،پرکھ اور ،جمع قرون اولیٰ سے شروع ہوگئی تھی:ابن عباسؓ کی جستجو کی سرگزشت اُن کی زبانی :**

*یہ مقام ابن عباس کو دین کے لیے محنت سے ملا اور محنت کا طریقہ کیا تھا حضرت عباس کی زبان مبارک سے ان کے الفاظ میں سنیئے کہ:*

*"میں نے خود اکابر صحابہ کرام کے پاس جا جاکر رسول اللہ کی احادیث اور دین کا علم حاصل کرنا شروع کردیا کبھی ایسا بھی ہوا کہ مجھے معلوم ہوا کہ رسول اللہ کی ایک حدیث فلاں صحابی کے پاس ہے ان کے گھر پہنچا تو معلوم ہوا کہ وہ قیلولہ کررہے ہیں۔ یہ سن کر میں نے چادر بچھائی اور ان کے دروازے کی چوکھٹ پر سر رکھ کر لیٹ گیا ، ہواؤں نے میرے سر اور جسم پرگردو غبار لاکر ڈال دیا ، اتنے میں وہ صحابی نکل آئے اور مجھے اس حال میں دیکھ کر کہا آپ رسول اللہ ﷺ کے بھائی ہیں آپ مجھے بلالیتے میں حاضر ہوجاتا ۔ آپ نے کیوں زحمت فرمائی میں نے کہا کہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ کے پاس رسول اللہ ﷺ کی ایک حدیث ہے میں وہ حدیث آپ سے حاصل کرنے آیا ہوں اور اس کام کے لیے میرا آنا ہی زیادہ مناسب ہے"۔*

اس جدوجہد ، دلچسپی، کوشش، خشوع و خضوع اور احترام علم و اکرام حدیث کا نتیجہ یہ نکلا کہ اکابر صحابہ کی رحلت کے بعد لوگ طلب علم کے لیے حضرت عباس کے پاس آنے لگے۔ ( مجمع الزوائد ، ج۹،ص۲۷۷، وتذکرہ الحفاظ ج۱،ص۴۳) فرماتے تھے کہ میں ایک حدیث یا ایک مسئلے کو تیس تیس صحابہ کرام سے معلوم کرتا تھا۔ ان کنت لاسئال عن الامر الواحد ثلثین من اصحاب النبی ﷺ(سیر اعلام النبلاء ،ج۳،ص۳۴٤)

**عہد رسالت میں علم دین کی تلاش : ابو ہریرہؓ کی مثال :**

علم دین عہد رسالت میں کیسے حاصل کیا جاتا تھا اور اس طریقے سے حاصل کرنے والوں کو کن کن شدید آزمائش سے گزرنا پڑتا تھا کن اصولوں کی پاسداری کرنی ہوتی تھی اور پھر ان اہل علم کا مرتبہ امت میں کیا ہوتا تھا اس کے لیے حضرت ابو ہریرہ کی زندگی دیکھیے۔ رسالت مآب ﷺنے مسجد نبوی ﷺمیں ایک چھپڑ ڈالواکر علم دین سیکھنے والوں کے لیے مخصوص کردیا تھا۔ یہ اصحاب صفہ تھے یہی ان کی رہائش گاہ درس گاہ تھی جس کے معلم رسالت مآب ﷺتھے ۔ علم الٰہی علم دین اور علم نبوی ﷺکے حاملین ان طالبان کی کفالت اہلِ مدینہ کے ذمہ تھی، ان کو کسی سے سوال کرنے کی قطعاً اجازت نہ تھی ۔ خواہ کچھ بھی گزرجائے اور کیا کیا زمانے ان پر نہیں گزرے ، بھوک ، نقاہت، غربت،فقروفاقہ،افلاس، غربت اور فاقے کے باعث یہ اصحاب نماز میں کھڑے ہوتے تو گرجاتے، رسالت مآب ﷺنماز سے فارغ ہوکر فرماتے تم لوگوں کو اگر معلوم ہوجائے کہ تمہارے لیے ان فاقوں کے بدلے اللہ کے یہاں کیا کیا اجرو ثواب ہے تو تم خواہش کرو کہ ان فاقونمیں مزید اضافہ ہو۔ (جامع ترمذی باب ما جاء فی معیشة اصحاب النبی ﷺ)عصر حاضر کے ذہن کے لیے اس زندگی کا تصور بھی ممکن نہیں کیونکہ وہ اپنے زمان و مکاں میں مقید محصور اور مسرور ہے۔ تعقل غالب اس طرز زندگی سے ہم آہنگ ہے لہٰذا یہ قابل قبول نہیں۔ صفہ میں بہت سے طالبان دین تھے۔ حضرت ابو ہریرہ بھی انہی میں سے ایک طالب علم تھے اکثر بھوک سے بے ہوش ہوکر گرجاتے صحابہ سمجھتے کہ مرگی کا دورہ ہے حالانکہ یہ حالت بھوک کی وجہ سے ہوتی تھی۔ (جامع ترمذی ، مسحولہ بالا) اس فقروفاقہ قربانی کا صلہ یہ نکلا کہ آپ نے سب سے زیادہ احادیث روایت کیں ان کی تعداد ۵۳۷٤ہے۔ (اصابہ ،ج۷،ص۲۰۱) حضرت ابو ہریرہ ۷ ہجری میں اسلام لائے مگر اس کثرت سے آپ کی احادیث کے دو اسباب ہیں ۔ وہ خود بیان فرماتے ہیں کہ (۱):

**◊**

**نبی اکرم سے یاداشت کی درستگی کی درخواست :اور نبی اکرم کا احسان و کرم :**

"میں ہمیشہ رسول ﷺکے ساتھ رہتا تھا نہ اچھا کھانا کھاتا تھا اور نہ اچھا کپڑا پہنتا تھا اور نہ کسی سے خدمت لیتا تھا، بھوک کے باعث کبھی کبھی مجھے اپنے پیٹ کے بل زمین پر لیٹ جانا پڑتا تھا کبھی فرماتے کنت رجلا مسکیناً اخدم رسول اللّٰہ ﷺ علیٰ مل بطنی وکان المھاجرون یتغلھم ایفام علیٰ اموالھم(صحیح مسلم باب فضائل ابوہریرہ) میں ایک مسکین شخص تھا رسول اللہ ﷺکی خدمت کرتا تھا اور در دولت ہی سے کچھ کھانے کو مل جاتا تھا حضرات مہاجرین تجارت میں مشغول رہتے اور انصاری صحابہ اپنے باغات میں (اس لیے مجھے آپ کی احادیث و اقوال محفوظ کرلینے کا زیادہ موقع میسر آیا) دوسری وجہ حضرت ابی بن کعب یہ بتلاتے ہیں کہ ابو ہریرہ رسول اللہ ﷺسے ایسے سوالات کرلیا کرتے تھے جن کی ہمت ہم میں سے کوئی نہیں کرسکتا تھا۔(اصابہ ،ج۷،ص۲۰۲) علم دین جو اصل علم "العلم" ہے حضرت ابو ہریرہ اس کے اس قدر حریص تھے کہ دنیا کی ساری نعمتیں ان کے نزدیک اس علم کے سامنے ہیچ تھیں۔ ایک بار رسول اللہ ﷺنے ان کی غربت ،خستہ حالی،مسکینی ، فقر و فاقہ کشی کے پیش نظر بلایا اور فرمایا : التسالنی عن ھذہ الغنائم ابو ہریرہ غنیمت کے ان مالوں میں سے کچھ مانگو۔ حضرت ابو ہریرہ نے اس غربت و افلاس کے عالم میں جواب دیا اسئلک ان تعلمنی مما علمک اللّٰھاللہ کے رسول ﷺمجھے وہ علم عنایت فرمادیجیے جو اللہ نے آپ کو عنایت فرمایاہے۔(اصابہ،ج۷،ص۲۰٤) رسالت مآب ﷺنے آپ کے ذوق و شوق کے پیش نظر آپ کے لیے دعائیں بھی کیں اس لیے آپ کا حافظہ غضب کا تھا ۔ محدثین آپ کو احفظ اصحاب محمد اور احفظ من روی الحدیث فی عصرہ کہتے ہیں۔ ایک بار حضرت ابو ہریرہ نے رسالت مآب ﷺسے بھول جانے کی شکایت کی کہ آپ سے بہت سی باتیں سنتا ہوں لیکن یاد نہیں رہتیں،تو آپ نے فرمایا اپنی چادر پھیلاؤ میں نے چادر پھیلادی اس پر آپ نے کچھ پڑھا پھر آپ کے حکم سے میں نے اسی چادر کو سمیٹ کر اپنے سینے سے لگالیا اس دن کے بعدسے میں کبھی آپ کی کوئی بات نہیں بھولا (صحیح مسلم و جامع ترمذی ابوا ب المناقب و الفضائل) حضرت ابو ہریرہ کی رائے تھی کہ صحابہ کرام میں سے کوئی شخص بھی رسول اللہ ﷺسے اس کثرت سے روایتیں نقل نہیں کرتاجس کثرت سے میں نقل کرتا ہوں البتہ عبداللہ بن عمروبن العاص مجھ سے زیادہ روایات نقل کرتے ہیں اس لیے وہ لکھتے ہیں اور میں نہیں لکھتا ہوں فانہ کان یکتب ولا اکتب (صحیح بخاری باب کتابة العلم) حیرت ہے کہ حضرت ابو ہریرہ کی حفظ کردہ روایات کی تعداد حضرت عبداللہ بن عمربن العاص سے بہت زیادہ ہیں۔

